بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فرقہ اہل حدیث کی آیاتِ قرآنی میں تحریفات

فرقہ اہل حدیث کے علماء نے قرآن کریم کو بھی معاف نہیں کیا۔ ان کی کتب میں جا بجا قرآن کریم کی آیات مبارکہ میں تحریفات ملتی ہیں۔ بطورِ نمونہ چند حوالہ جات ذکر کیے جاتے ہیں:

(۱) نواب میر نورالحسن بن نواب صدیق الحسن بھوپالی غیر مقلد (م ۱۹۱۷ء) نے آیت فَاذْكُرُوا اللهَ عِنْدَ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ۔ (سورہ بقرہ: آیت: ۱۹۸) میں تحریف کرتے ہوئے اسے واذ کروا الله عند المشعر الحرام۔ لکھا ہے۔ (عرف الجادی: ص ۹۸)

(۲) آیت وَاِنْ تُبْتُمْ فَلَكُمْ رُؤُوْسُ اَمْوَالِكُمْ۔ (سورہ بقرہ: آیت: ۲۷۹) کو تحریف کرتے ہوئے فان تبتم فلکم رؤس اموالکم۔ لکھا ہے۔

(عرف الجادی: ص ۱۴۴)

(۳) آیت وَخُذْ بِيَدِكَ ضِغْثًا۔ (سورہ ص: آیت: ۴۴) کو فخذ بیدك ضغثا۔ تحریر کیا ہے اور یہ تحریف ہے۔ (عرف الجادی: ص ۲۰۷)

(۴) آیت وَسَيَعْلَمُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا اَيَّ مُنْقَلَبٍ يَّنْقَلِبُوْنَ۔ (سورۃ الشعراء: آیت: ۲۲۷) کو وسیعلم الذی لکھ دیا ہے جو کہ کھلی تحریف ہے۔ (نتائج التقلید: ص ۲)

(۵) آیت اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَاِنَّا لَهٗ لَحَافِظُوْنَ۔ (سورۃ الحجر: آیت: ۹) کو وان له لحافظون۔ نقل کیا ہے۔ (ایضا: ص ۹۳)

(۶) آیت فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِيْ شَيْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَى اللهِ وَالرَّسُوْلِ۔ (سورۃ النساء: آیت: ۵۹) کو وان تنازعتم فی شیئ الی والرسول۔ لکھ مارا۔ (ایضا: ص ۹۵)

(۷) آیت وَاصْبِرْ نَفْسَكَ مَعَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدَاةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ۔ (سورہ کہف: آیت: ۲۸) کو یریدون وجه الله لکھ دیا ہے جو کھلی تحریف

Scanned by CamScanner

ہے۔(ایضاً:ص ۱۲۰)

(۸) آیت وَيُؤْثِرُوْنَ عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ وَلَوْ كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ۔(سورۃ الحشر: آیت:۹) کو ولو هم بخصاصة لکھ دیا ہے۔(ایضاً:ص ۲۶)

(۹) آیت وَيُحِبُّوْنَ اَنْ يُّحْمَدُوْا۔(سورۃ آل عمران: آیت:۱۸۸) کو ويحبون ان يحمدون لکھ دیا ہے۔(ایضاً:ص ۴۰)

(۱۰) آیت وَشَهِدَ شَاهِدٌ مِّنْ اَهْلِهَا۔(سورۃ یوسف: آیت:۲۶) میں تحریف کرتے ہوئے اسے شاهد شاهد من اهلها لکھ دیا ہے۔(ایضاً:ص ۸۷)

(۱۱) آیت فَاِنْ طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهٗ مِنْۢ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا غَيْرَهٗ۔(سورۃ البقرہ: آیت:۲۳۰) کو فان طلقها فلا تحل له من بعدها حتى تنكح زوجا غيره لکھ دیا ہے۔(ایضاً:ص ۱۵۴)

(۱۲) آیت فَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ وَاسْتَغْفِرْهُ اِنَّهٗ كَانَ تَوَّابًا۔(سورۃ النصر: آیت:۳) کو فسبح بحمد ربك واستغفرا كان توابا لکھا ہے۔

(اثبات الالہام والبیعت:ص ۳۶،۳۷)

(۱۳) آیت لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا۔(سورۃ النساء: آیت:۶۴) کو لوجد الله توابا رحيما لکھ دیا ہے۔(ایضاً:ص ۱۱۵)

(۱۴) آیت وَاَوْحَيْنَآ اِلٰٓى اُمِّ مُوْسٰٓى اَنْ اَرْضِعِيْهِ۔(سورۃ القصص: آیت:۷) کو واوحينا الى ام موسى ارضعيه۔ لکھا ہے۔(ایضاً:ص ۱۹۸)

(۱۵) آیت قُلْ لَّا يَعْلَمُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الْغَيْبَ اِلَّا اللّٰهُ۔(سورۃ نمل: آیت:۶۵) کو تحریف کرتے ہوئے لا يعلم الغيب الا الله لکھ دیا ہے۔

(ایضاً:ص ۱۶۱)

  

Scanned by CamScanner